کے لئے استعمال کرتے ہین اور جو فوائد مفتوحہ ملک سے حاصل کرتے ہین اونکا مناسب معاوضہ ادا نہین کرتے، غیر متعصب نکتہ چینون کے نزدیک قابل وقعت نہونا چاہیئے۔ کیونکہ ایسے بیجا اعتراضات سے خود یورپ کے اغراض ومقاصد کو نقصان عظیم پہونچتا ہے۔ رڈیرڈ کپلنگ[۵۷] نے "گورے آدمیونکے بوجھ" کی بابت جو کچھہ کہا ہے لفظاً بلفظ صحیح ہے۔ کیونکہ اہل مغرب کو منطقہ حارہ کے جھلسنے والی تپش اور گرمی مین جو محنت شاقہ کورانہ تعصب اور قدامت پسندی سے لڑنے مین کرنی پڑتی ہے کسیطرح خوشگوار کام نہین +

اہل ایشیا یورپ کی اتالیقی کے محتاج ہین

حالات موجودہ کی جو تصویر ان اوراق مین کھینچی گئی ہے اوس سے صاف ظاہر ہے کہ اگر کوی شخص ہمارے تمدنی اثرات کو اسلامی ایشیا مین چندروزہ اور غیر مستقل قرار دے تو اس سے بڑھ کر کوی ناانصافی نہین ہوسکتی۔ برعکس

[۵۷] رڈیرڈ کپلنگ زندہ مصنفین مین سے ہے اور اُسکی عمر کا زیادہ حصہ ہندوستان مین بسر ہوا، ہندوستانی اور ایشیائی مسائل پر اسکی بکثرت تالیفات ہین، اور یورپ مین بڑی دلچسپی سے پڑھی جاتی ہین۔ ایک انگریزی نظم مین اُس نے یورپ کی ہنرمندیون اور کارنامون کا ذکر کرکے کہا ہے کہ ایشیا مین جو کام اہل یورپ کر رہے ہین وہ ایک بارگران ہے جسے، وہ خلق اللہ کے فائدے کی غرض سے اُٹھا رہے ہین۔ واہبری نے اس نظم کی جانب اشارہ کیا ہے۔ کپلنگ کی ظرافت خاص لطف رکھتی ہے۔ اوسکی مشہور کتاب "جنگل بک" کے طرز پر اُردو مین نہایت قابل لوگون نے کتابین لکھی ہین پہلی کہانی "دوبن باسی رستم" موءلفہ مرزا محمد اشرف گورگانی۔ اور دوسری "زلفی کی کہانی" موءلفہ مسٹر عنایت اللہ، دیکھنے سے تعلق رکھتی ہین۔ بچونکے لیے اُردو مین اِن سے بہتر کہانیان موجود نہین ہین علیگڈھ کالج بک ڈپو سے ارزان قیمت پر ملتی ہین۔ مترجم

اسلئے ہمنے بحیثیت مصلح اور اتالیق کے اپنے کام کی ابھی صرف ابتدا کی ہے ہمارے شاگردون نے اپنی فطرتی ذہانت اور قابلیت کی بدولت کہین کہین ترقی کے آثار ظاہر کیئے ہین لیکن اونہین بلا ہمارے سہارے چلنے کی قوت ابھی مدت دراز تک حاصل نہوگی - اور منزل مقصود پر اپنے پاؤن کے بل پہونچنے مین بہت وقت صرف ہوگا - رفتہ رفتہ وہ وقت بھی ضرور آئیگا کہ اہل ایشیا کو ہماری اتالیقی کی ضرورت نہ رہے گی - اگر اہل یورپ چاہتے ہین کہ ایشیا ترقی یافتہ ہونے کے بعد اپنی چھوٹی بہن یورپ کو حقارت اور غصہ کی نظر سے نہ دیکھے، تمدن یورپ کے علم برداروں کو لازم ہے کہ اپنے آپ کو اُس اعلی مشن کا اہل بناوین اور یورپ کی موجودہ تہذیب و تمدن کے علم کے پرچم کو محض مادی اغراض کی وجہ سے خراب نہ کرین +

یورپ کا فرض

بعض اوقات زمانہ گذشتہ پر نظر کر کے یہ کہا جاتا ہے کہ تاریخ اپنے اپ کو دُہراتی ہے، اور جسطرح سلطنت روما کو اُن وحشی اقوام نے جنہین اہل روما نے اپنے تہذیب و تمدن کے راز سے آشنا کرنے کی کوشش کی تھی بالکل نیست و نابود کر دیا، اسیطرح ہمارا موجودہ یورپ باین قوت و اقتدار کسیدن اپنی شاگردونکی تعداد کثیر کے زیر قدم پایمال اور خوار ہو کر رہے گا - اس خیال کی تائید مین جاپان کی مثال پیش کیجاتی ہے جو معجزہ کیطرح یکایک میدان مین آموجود ہوا[۵۱] اور ریلوے پیدل

یورپ کا اقتدار کبتک رہے گا

[۵۱] بعض مبصر جاپان کی ترقی کو دیکھکر خیال کرتے ہین کہ زرد رنگ کے جاپانی اور چینی ترقی کرنے کے بعد یورپ کے مدمقابل بینگے - مترجم

دنڈ و خطرہ) کا بہوت ڈرانے کے لئے ہمارے سامنے کیا جاتا ہے ہین
اس مسئلہ پر پہلے ہی[۵۱] اپنی راے ظاہر کر چکا ہون اور اس لیے یہان صرف
اسقدر اضافہ کرنا چاہتا ہون کہ اسلام کے لیے جاپان جیسے نتیجہ پر پہونچنا ابھی
بہت دور ہے ایمان والے مسلمانون کے نزدیک قرآن پاک کے الفاظ
دو جلدی کرنا شیطان کا کام ہے ٹھہر کر چلنا خدا کو مقبول ہے'' اتمام حجت کے
لیے کافی ہین ۔ اونکے یہان ہر چیز کی رفتار نہایت سست اور خاموش ہے ۔
اگرچہ جابجا ترقی کے کچھہ آثار نظر آنے لگے ہین تاہم انقلاب کلی ابھی بہت دور ہے
اور اسلامی ایشیا مین ہمارے اثر کی ابھی کوی حدود معین نہین ہوسکتین ⁂

[۵۱] دیکھو کتاب پروفیسر وامبری موسومہ (ویسٹرن) کلچرل اسٹڈی مطبوعہ بدالسنہ ۱۹۰۴ء ۔

فَاعْتَبِرُوْا يَا اُولِي الْاَبْصَارِ

